**ماخوذ از اخبار پانیر لکھنؤ**
(مورخہ ۲۰ فروری سنہ ۱۹۴۲ء)

**تقریب سیزدہ صد سالہ یادگار امام حسینؑ انجمن** یادگار حسینی آگرہ نے بمقام بکر باغ مسلسل تین روز تک اجلاس کئے جنکا افتتاح عالیجناب گوبند داس تھا موجودہ گردوارہ یا سوامی ست سنگ نے فرمایا۔ اپنے خطبہ میں جناب موصوف نے امام حسینؑ کی خدمات کا اعتراف کرتے ہوئے فرمایا کہ اگر ہم سب لوگ ان مصائب کا صحیح اندازہ کرلیں جو امام مظلوم نے محض بنی نوع انسان کی فلاح کے لئے برداشت کیں تو ہم ان مصائب سے سبق حاصل کرسکتے ہیں اور باہمی اتفاق و اتحاد کا ایک نمونہ بن سکتے ہیں۔

عالیجناب راجہ اودھ کرشن پال سنگھ صاحب رئیس آوا گڈھ نے بھی اس موقع پر تقریر فرمائی۔

## خلاصہ روزنامچہ خواجہ حسن نظامی مدظلہ العالی

(منقول از منادی ۔ ۱۶ فروری سنہ ۱۹۴۲ء)

(۲۷ محرم ۱۴ فروری) شنبہ آگرہ ۔ **مجالس یوم حسینؑ** آج صبح حسینؑ کے ساتھ آگرہ گیا تھا۔ یوم حسینؑ کی مجالس میں شریک ہونا تھا۔ ساڑھے بارہ بجے راجہ کی منڈی اسٹیشن پر اترا۔ پیرزادے شیخ عزیز الدین صاحب اور دوسرے شیعہ سنی حضرات استقبال کے لئے آئے تھے۔ رضا کار بھی قطار بنائے کھڑے تھے۔ سب نے پھول پہنائے اور نعرے بھی لگائے۔ میر صاحب بھی مہاراج کے چھوٹے فرزند شانتی سروپ صاحب بھی موٹر لیکر آئے تھے۔

(پیرزادے شیخ عزیز الدین) غلام علی صاحب احسن خطیب اعظم مولانا سید محمد صاحب کے ساتھ میرے گھر پر مجھے دعوت دینے آئے تھے مگر میں نے اپنی علالت اور کمزوری کے سبب آگرہ جانے کا ارادہ ملتوی کردیا تھا یہ خبر پیرزادے شیخ عزیز الدین صاحب سجادہ نشین درگاہ فتح پور سیکری کو ہوئی اور انہوں نے مجبور کرکے مجھے کھینچ بلایا۔

(جلسہ گاہ میں) ۳ بجے اس مقام پر گیا جہاں دو روز سے یوم حسینؑ کی مجلسیں ہو رہی ہیں نہایت شاندار پنڈال بنایا گیا ہے۔ غلام علی صاحب احسن [illegible] کے روح رواں ہیں۔

(پنڈت [illegible] کی تقریر) آگرہ کے مشہور ہندو لیڈر پنڈت اجنا تھ کنزرو

صاحب کی تقریر سنی۔ حضرت امام حسینؑ کی نسبت بہت اعلیٰ خیالات ظاہر کئے میں نے اس پر تبصرہ بھی کیا تھا۔

سید ناصر علی صاحب۔ میرے قدیمی دوست حکیم میر انوار احمد صاحب دہلوی کے داماد مولوی حاجی سید ناصر علی صاحب ڈپٹی کلکٹر نہر آگرہ کے مکان پر قیام ہوا۔ ان کی اہلیہ مجھ کو چچا کہتی ہیں اور ان کی شادی میں اعلیٰ حضرت حضور نظام نے بھی شرکت فرمائی تھی۔ بہت نیک اور دیانتدار اور سنجیدہ طبع سید ہیں۔

۲۸ محرم ۱۵ فروری یکشنبہ آگرہ (ناشتہ) صبح دیر میں بیدار ہوا۔ مہمان نواز میزبان نے آسائش کا پورا انتظام کیا تھا۔ ناشتہ بہت مکلف تھا۔ حاضرین بھی مکلف تھے۔

دہلی ریڈیو کے خلاف۔ آج جلسہ شروع ہوتے ہی پہلے ریڈیو کے خلاف ایک ریزولیشن جلسے کے سکریٹری صاحب نے پیش کیا اور سات ہزار ہندو مسلمان حاضرین نے نہایت جوش و خروش کے ساتھ اسکو پاس کیا۔ ایک ہندو صاحب خود اسٹیج پر آکر تائید میں بولے۔ میں نے بار بار دریافت کیا کہ کسی کو اس تجویز سے اختلاف ہو تو آزادی سے ظاہر کرے مگر کسی نے اختلاف نہ کیا۔ یہ ریزولیشن غم حسینؑ کی توہین کے خلاف تھا جو دہلی ریڈیو نے ایام محرم میں غم حسینؑ کی کی تھی۔

تقریر ۹ بجے جلسہ گاہ میں گیا۔ جلسے کی صدارت کی فوٹو کھچوایا۔ ۱۱ بجے سے بارہ بجے تک تقریر کی جن کے آنکھ تھی انہوں نے اس تقریر کے ذریعہ حضرت علیؑ اور حضرت امام حسینؑ کو دیکھ لیا جن کے آنکھ نہ تھی وہ بھی یزید کی ویدکے محروم نہ رہے میں بول رہا تھا۔ مگر میں موجود نہ تھا۔ علیؑ اور ان کی اولاد کی روحانی تجلیاں موجود تھیں اور وہی بول رہی تھیں۔

(آگرہ میں تیرہ سو سالہ یادگار حسینی کا عظیم الشان جلسہ) منجانب انجمن یادگار حسینی [illegible] آگرہ بکر باغ میں ۱۳ فروری سنہ ۱۹۴۲ء لغایتہ ۱۵ فروری سنہ ۱۹۴۲ء بین الاقوامی جلسے ہوئے جس میں تمام مسلمان۔ ہندو۔ عیسائی شریک ہوئے اور سید امام حسین علیہ السلام کی بے مثل قربانی پر بڑی دھوم سے [illegible] ہوئیں۔ روزانہ چھ سات ہزار کا اجتماع ہوتا تھا۔ عدم گنجائش

[illegible] تفصیل [illegible] کا نام نامی نہیں لکھ سکتے جنکی تقریروں نے امام مظلوم کی قربانی پر بصیرت افروز روشنی ڈالی۔ ان جلسوں کا اہتمام محبّ [illegible] شہر کے معزز وکیل سید غلام علی صاحب احسن نے کچھ اس خوبی سے کیا جو حقیقتاً قابل تعریف تھا۔ اس تقریب کے سلسلے میں ہمارے ڈسٹرکٹ جج

